آیات نمبر 65 تا 72 میں بیان کہ اللہ نے زمین کی تمام چیزوں کو تمہارے ہی فائدہ کے لئے کام میں لگا رکھا ہے۔ پچھلی امتوں کی طرح اس امت کی عبادت کا بھی ایک طریقہ مقرر کر دیا گیا ہے۔ جس چیز کے بارے میں یہ منکرین جھگڑتے ہیں، روز قیامت اللہ اس کے بارے میں فیصلہ کر دے گا۔ اللہ کی آیات ان مشرکین کو ناگوار محسوس ہوتی ہیں لیکن وہ جان لیں کہ جہنم کی آگ اس سے زیادہ ناگوار ہوگی۔

اَلَمۡ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ سَخَّرَ لَكُمۡ مَّا فِى الۡاَرۡضِ وَ الۡفُلۡكَ تَجۡرِىۡ فِى الۡبَحۡرِ بِاَمۡرِهٖ ؕ کیا تم نے غور نہیں کیا کہ اللہ نے زمین کی تمام چیزوں کو تمہارے ہی فائدہ کے لئے کام میں لگا رکھا ہے اور کشتی کو دیکھو کہ وہ اللہ کے حکم سے سمندر میں چلتی ہے وَيُمۡسِكُ السَّمَآءَ اَنۡ تَقَعَ عَلَى الۡاَرۡضِ اِلَّا بِاِذۡنِهٖ ؕ اور وہ اللہ ہی ہے جس نے آسمان اور اس کی ہر چیز کو زمین پر گرنے سے روکا ہوا ہے سوائے اس چیز کے جو اس کے حکم سے زمین پر آ جائے اِنَّ اللّٰهَ بِالنَّاسِ لَرَءُوۡفٌ رَّحِيۡمٌ ﴿۶۵﴾ بے شک اللہ تعالیٰ لوگوں پر بڑی شفقت فرمانے والا اور ہر وقت رحم فرمانے والا ہے

وَهُوَ الَّذِىۡۤ اَحۡيَاكُمۡ ثُمَّ يُمِيۡتُكُمۡ ثُمَّ يُحۡيِيۡكُمۡ ؕ اِنَّ الۡاِنۡسَانَ لَكَفُوۡرٌ ﴿۶۶﴾ وہی ہے جس نے تمہیں زندگی بخشی ہے، پھر وہی تم کو موت دے گا اور وہی پھر تمہیں دوبارہ زندہ کرے گا، بیشک انسان بڑا ہی ناشکر گزار ہے

لِكُلِّ اُمَّةٍ جَعَلۡنَا مَنۡسَكًا هُمۡ نَاسِكُوۡهُ فَلَا يُنَازِعُنَّكَ فِى الۡاَمۡرِ وَادۡعُ اِلٰى رَبِّكَ ؕ اِنَّكَ لَعَلٰى هُدًى مُّسۡتَقِيۡمٍ ﴿۶۷﴾ اے پیغمبر (صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ وَسَلَّم)! ہم نے ہر پچھلی اُمت کے

لئے عبادت کے طور طریقے مقرر کر دئے تھے جس پر وہ عمل کرتی تھیں اور اسی
طرح اب آپ کے لئے بھی ایک طریقہ مقرر کر دیا ہے، سو ان لوگوں کو چاہئیے کہ
اس معاملہ میں آپ سے نہ جھگڑیں البتہ آپ ان کو اپنے رب کے دین کی طرف
بلاتے رہیں، بلاشبہ آپ راہ راست پر ہیں وَ اِنۡ جٰدَلُوۡكَ فَقُلِ اللّٰهُ اَعۡلَمُ بِمَا
تَعۡمَلُوۡنَ ﴿۶۸﴾ اور اگر پھر بھی یہ لوگ آپ سے اس بارے میں جھگڑیں تو آپ کہہ
دیجئے کہ جو کچھ تم کر رہے ہو اللہ اسے خوب جانتا ہے اَللّٰهُ يَحۡكُمُ بَيۡنَكُمۡ يَوۡمَ
الۡقِيٰمَةِ فِيۡمَا كُنۡتُمۡ فِيۡهِ تَخۡتَلِفُوۡنَ ﴿۶۹﴾ جن باتوں میں تم آپس میں اختلاف کر
رہے ہو، قیامت کے دن اللہ تمہارے درمیان ان سب باتوں کا فیصلہ کر دے گا
اَلَمۡ تَعۡلَمۡ اَنَّ اللّٰهَ يَعۡلَمُ مَا فِى السَّمَآءِ وَ الۡاَرۡضِ‌ؕ کیا تم نہیں جانتے کہ
اللہ کو آسمان اور زمین کی ہر چیز کے بارے میں علم ہے اِنَّ ذٰلِكَ فِىۡ كِتٰبٍ‌ؕ اِنَّ
ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ يَسِيۡرٌ ﴿۷۰﴾ بے شک یہ سب کچھ ایک کتاب میں درج ہے، یقیناً اللہ
کے لئے یہ سب کچھ بہت آسان ہے وَيَعۡبُدُوۡنَ مِنۡ دُوۡنِ اللّٰهِ مَا لَمۡ يُنَزِّلۡ
بِهٖ سُلۡطٰنًا وَّ مَا لَيۡسَ لَهُمۡ بِهٖ عِلۡمٌ‌ؕ اور یہ لوگ اللہ کے سوا اُن چیزوں کی
عبادت کرتے ہیں جن کے لئے نہ تو اللہ نے کوئی سند نازل فرمائی ہے اور نہ ہی اُن کے
بارے میں اِن لوگوں کے پاس کوئی عقلی دلیل ہے وَمَا لِلظّٰلِمِيۡنَ مِنۡ نَّصِيۡرٍ ﴿۷۱﴾
اور قیامت کے روز ایسے ظالموں کا کوئی مددگار نہ ہو گا وَ اِذَا تُتۡلٰى عَلَيۡهِمۡ اٰيٰتُنَا
بَيِّنٰتٍ تَعۡرِفُ فِىۡ وُجُوۡهِ الَّذِيۡنَ كَفَرُوا الۡمُنۡكَرَ‌ؕ جب لوگوں کے سامنے

ہماری واضح آیات پڑھ کر سنائی جاتی ہیں تو ان کے چہروں پر ابھرتے ہوئے ناگواری کے اثرات سے تم کافروں کو پہچان سکتے ہو یَکَادُوۡنَ یَسۡطُوۡنَ بِالَّذِیۡنَ یَتۡلُوۡنَ عَلَیۡهِمۡ اٰیٰتِنَا ؕ ایسا لگتا ہے کہ یہ ان لوگوں پر ابھی جھپٹ پڑیں گے جو انہیں ہماری آیات پڑھ کر سنا رہے ہیں قُلۡ اَفَاُنَبِّئُكُمۡ بِشَرٍّ مِّنۡ ذٰلِكُمۡ ؕ اَلنَّارُ ؕ آپ کہہ دیجئے کہ کیا میں تمہیں اس سے زیادہ ناگواری کی چیز بتاؤں ؟ وہ ہے جہنم کی آگ وَعَدَهَا اللّٰهُ الَّذِیۡنَ كَفَرُوۡا ؕ وَ بِئۡسَ الۡمَصِیۡرُ ﴿۷۲﴾ وہ آگ جس کا اللہ نے کافروں سے وعدہ کیا ہے، بے شک واپس جانے کے لئے جہنم بہت ہی بری جگہ ہے

رکوع [۹]